بسم اللہ الرحمن الرحیم

# نیکیوں کا موسم بہار

حافظ محمد طاہر بن محمد

## پہلی حدیث :

سیدنا ابو سعید الخدری رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم نے فرمایا :

الشِّتَاءُ رَبِيعُ الْمُؤْمِنِ قَصُرَ نَهَارُهُ فَصَامَهُ وَ طَالَ لَيْلُهُ فَقَامَهُ.

"موسم سرما، مومن کے لیے موسم بہار ہے، اس کے دن چھوٹے ہیں لہذا وہ روزے رکھتا ہے اور اس کی رات لمبی ہیں تو وہ قیام کرتا ہے۔"

(فضل قیام اللیل والتہجد للآجري : ۱۳ وسندہ حسن ، طبع دار الخضیري المدینۃ المنورۃ)

اس کی سند حسن ہے۔

مزید دیکھئے : الثمانون للآجري : ١٤، المخلصيات لابی الطاهر: ٣/٣٣٢ ح :٢٦٤٢، مسند الشهاب القضاعي: ١/١١٥ ح:١٤٢ مختصرا، وسنده حسن.

دراج بن سمعان ابو السمح القرشی کی ابو الہیثم سلیمان بن عمرو اللیثی سے روایت جمہور محدثین کے ہاں مقبول ہے۔ (تفصیل کا محل نہیں)

اس حدیث کے دیگر شواہد :

الاول :

مسند احمد : ١١٧١٦، مسند ابی یعلی : ١٣٨٦، السنن الکبری للبیهقی : ٤/٤٨٩ ، شعب الایمان : ٥/٤٢٣ ، اس کی سند میں عبداللہ بن لہیعہ مختلط ہیں۔ (تقریب التہذیب : ٣٥٦٣)

البتہ حافظ ہیثمی رحمہ اللہ نے اس کی سند کو حسن کہا ہے۔

( مجمع الزوائد :٣/٢٠٠)

الثانی :

مسند ابي يعلي : ١٠٦١، اس کی سند میں رشدین بن سعد ضعیف ہے۔(تقریب التھذیب :١٩٤٢)

الثالث :

حلية الأولياء لأبي نعيم : ٨/ ٣٢٥، اس کی سند میں محمد بن عبدالمجید التمیمي ضعیف ہے. (تاریخ بغداد للخطیب۳/۶۸۲)

## دوسری حدیث :

عامر بن سعید الجمحي تابعی بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم نے فرمایا :

الغَنِيمَةُ البَارِدَةُ الصَّوْمُ فِي الشِّتَاءِ.

"ٹھنڈی غنیمت، موسم سرما کا روزہ ہے."

(سنن الترمذي : ٧٩٧،مسند احمد :١٨٩٥٩، مصنف ابن أبي شيبة : ٢/٣٤٤، الآحاد والمثاني لابن أبي عاصم :٢٨٧٥، صحيح ابن خزيمة : ٢١٤٥،السنن الکبری للبیهقي:٤/٤٨٩، شعب الإيمان :٥/٤٢٣،ترتيب الامالي الخميسية للشجري:٢/١٣٧،الأحاديث المختارة لضياء المقدسي :٨/٢٠٨، أمثال الحديث لأبي الشيخ :٢٢٣، معجم الصحابة لابن القانع : ٢/٢٤٢ ، معرفة الصحابة لأبي نعيم : ٤/٢٠٦٥ ، تهذيب الكمال للمزي : ١٤/٧٦)

یہ روایت مرسل ( ضعیف) ہے، عامر بن سعید الجمحي علی الراجح تابعی ہیں(تفصیل کا محل نہیں)،امام ترمذی، بیہقی، ضیاء المقدسي رحمہا اللہ اور دیگر نے اس حدیث کو مرسل قرار دیا ہے.

نیز ابو اسحاق عمرو بن عبد اللہ السبیعی مدلس ہیں. (طبقات المدلسین لابن حجر : ۹۱) اور سماع کی تصریح نہیں.

اس روایت کے دیگر شواہد :

الاول :

حدیث سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ (المعجم الصغیر للطبراني :۲۶/۲،مسند الشامیین : ۲۶۰۰، ترتیب الامالي الخمیسیۃ للشجري : ۱۵٤/۲ ، مسند الشہاب القضاعي : ۱۶۳/۱) اس کی سند میں سعید بن بشیر الأزدي جمہور محدثین کے ہاں ضعیف ہے. (تقریب التہذیب : ۲۲۷۶، البدر المنیر لابن الملقن : ۸۵/۹)

نیز بعض اسانید میں مدلسین ہیں اور انکے سماع کی تصریح معلوم نہیں ہو سکی.

الثانی :

حدیث سیدنا جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ ( شعب الایمان للبیہقی : ٤٢٤/٥) اس کی سند میں عبدالوہاب بن الضحاک متروک ہے، امام ابو حاتم نے اسے کذاب کہا ہے. (تقریب التہذیب : ٤٢٥٨)

اور الولید بن مسلم القرشی تدلیس تسویہ کرتے ہیں.( تقریب التہذیب : ٧٤٥٦، طبقات المدلسین : ١٢٧) انہوں نے سماعِ مسلسل کی تصریح نہیں کی.

نوٹ : محدث العصر شیخ البانی رحمہ اللہ نے سنن الترمذی کی حدیث کو پہلے ضعیف کہا تھا (ضعیف الجامع الصغیر : ٣٩٤٣) بعد ازاں شواہد کی بنا پر حسن (لغیرہ) قرار دیا. (السلسلہ الصحیحۃ : ٥٥٤/٤ ح : ١٩٢٢، نیز دیکھئے : تراجعات الألبانی : ١٧٧)

**فوائد :**

فائدہ نمبر 1 :

سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا :

أَلَا أَدُلُّكُمْ عَلَى الْغَنِيمَةِ الْبَارِدَةِ.

"کیا میں تمہیں ٹھنڈی غنیمت کے متعلق نہ بتاؤں؟"

تو ہم نے کہا : اے ابو ہریرہ وہ کیا ہے؟؟؟ فرمایا :

الصَّوْمُ فِي الشِّتَاءِ.

"سردی کے موسم میں روزہ رکھنا."

(السنن الکبری للبیهقی : ٤/٤٨٩ ح : ٨٤٥٤ وسنده صحیح، الزہد لأحمد : ٩٨٦، حلیۃ الاولیاء لأبي نعیم: ١/٣٨١)

فائدہ نمبر 2 :

ابو عثمان النہدی عبد الرحمن بن مل تابعی رحمہ اللہ بیان کرتے ہیں کہ سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

الشِّتَاءُ غَنِيمَةُ الْعَابِدِينَ.

"موسم سرما، عبادت گزاروں کے لیے غنیمت ہے."

(حلیۃ الاولیاء لابی نعیم : ١/٥١ وسنده صحیح، مزید دیکھئے : مصنف ابن ابی شیبہ : ٧/٩٧ وسنده صحیح)

فائدہ نمبر 3 :

عبید بن عمیر تابعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں :

كَانَ يُقَالُ إِذَا جَاءَ الشِّتَاءُ: يَا أَهْلَ الْقُرْآنِ طَالَ اللَّيْلُ لِصَلَاتِكُمْ، وَقَصُرَ النَّهَارُ لِصِيَامِكُمْ، فَاغْتَنِمُوا.

"(صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دور میں) جب سردی کا موسم آتا تو کہا جاتا : اے مسلمانو! رات تمہاری نمازِ (تہجد) کے لیے لمبی ہوگئی ہے اور دن تمہارے (نفلی) روزے کے لیے چھوٹا ہو گیا ہے لہذا اس سے فائدہ اٹھاؤ."

(مصنف ابن ابی شیبۃ : ۱۶۳/۷ ح : ۳٤۹۹۱ وسندہ صحیح، حلیۃ الأولیاء : ۲٦۷/۳، فضل قیام اللیل والتہجد للآجري : ۱٤)

کتبہ : ابو عبداللہ حافظ محمد طاہر بن محمد

ربیع الاول، ۱٤٤۱ھ

نومبر، ۲۰۱۸ء

03039792073